تَبَصَّرَ بمعنے اَبْصَرَ۔ تَكَذَّبَ بمعنی كَذَّبَ۔ تَحَوَّجَ بمعنے اِسْتَحْوَجَ احاجت طلب کی۔

(۱۱) اِبتداء:۔ اس کی دو صورتیں ہیں۔ اوّل یہ کہ مجرد مستعمل ہی نہ ہو۔ جیسے تَشَمَّسَ: دھوپ میں کھڑا ہوا۔ دوم یہ کہ مجرد مستعمل ہو اور معنی ہوں، اور باب تفعّل میں اور۔ جیسے تَكَلَّمَ زَيْدٌ: کلام کیا زید نے۔ اور مجرد كَلَمَ بمعنی جَرَحَ (زخمی کیا)۔

**خاصیتِ مُفَاعَلَہ:۔** اس باب کے چار خاصے ہیں:۔

(۱) مُشارکۃ:۔ یعنی دو شخصوں کا اس طرح مل کر کام کرنا، کہ ہر ایک کا فعل دوسرے پر واقع ہو، یعنی ان دونوں میں سے ہر ایک فاعل بھی ہو، اور ہر ایک مفعول بھی۔ لیکن عبارۃ میں ایک کو فاعل ظاہر کیا جائے گا، اور دوسرے کو مفعول۔ جیسے قَاتَلَ زَيْدٌ عَمْرًا: باہم قتال کیا زید و عمرو نے۔

(۲) موافقتِ مجرد و اَفْعَلَ و فَعَّلَ و تَفَاعَلَ:۔ جیسے سَافَرَ بمعنی سَفَرَ: سفر کیا اس نے۔ بَاعَدْتُہٗ بمعنی اَبْعَدْتُہٗ: دور کیا میں نے اس کو۔ ضَاعَفَ بمعنے ضَعَّفَ: دوچند کیا اس نے۔ شَاتَمَ زَيْدٌ عَمْرًا بمعنی تَشَاتَمَ زَيْدٌ وَعَمْرٌو: آپس میں گالی گلوچ کی زید و عمرو نے۔

(۳) تصییر:۔ جیسے عَافَاكَ اللّٰهُ: اللہ تعالیٰ تجھے عافیت والا کر دے۔

(۴) ابتداء:۔ عام ہے کہ مجرد نہ آیا ہو۔ جیسے تَاخَمَ: ایک زمین کی حد دوسری زمین سے مل گئی۔ یا مجرد کسی اور معنی میں آیا ہو۔ جیسے قَاسَا زَيْدٌ: برداشت کی زید نے۔ مجرد قَسَا بمعنی سخت مستعمل ہے۔

**خاصیتِ تَفَاعَلَ:۔** اس باب کے چھے خاصے ہیں:۔

(۱) تشارک:۔ یعنی دو شخصوں کا اس طرح مل کر کام کرنا کہ ہر ایک کا فعل دوسرے پر واقع ہو، یعنی ان دونوں میں سے ہر ایک فاعل بھی ہو، اور ہر ایک مفعول بھی لیکن عبارۃ میں دونوں کو فاعل ظاہر کیا جائے گا۔ جیسے تَشَاتَمَ زَيْدٌ وَعَمْرٌو[۱]

(۲) شرکۃ:۔ یعنی شرکۃ فقط صدور فعل میں، نہ وقوعِ فعل میں۔ جیسے تَرَافَعَا شَيْئًا: ان دونوں نے اٹھایا ایک چیز کو۔ یہ خاصہ قلیل الاستعمال ہے۔

(۳) تخییل:۔ یعنی کسی کو اپنے اندر ماخذ کا حصول دکھانا جو حقیقۃً نہ اس میں موجود ہو اور نہ ہی اس کو مطلوب ہو۔ جیسے تَمَارَضَ زَيْدٌ: زید نے اپنے آپ کو بیمار ظاہر کیا۔

فائدہ:۔ تکلّف اور تخییل میں فرق یہ ہے، کہ تکلّف میں فاعل کو ماخذ فعل مرغوب ہوتا ہے۔ جیسے تَحَلَّمَ، تَشَجَّعَ اور تخییل میں فاعل کو ماخذ فعل حقیقۃً مطلوب و مقصود نہیں ہوتا، بلکہ محض دوسرے کو دکھانے کے لیے فاعل ماخذ فعل کو کام میں لاتا ہے۔ جیسے تَمَارَضَ۔

(۴) مُطاوعتِ فَاعَلَ، جو کہ اَفْعَلَ کے معنی میں ہو۔ جیسے بَاعَدْتُہٗ فَتَبَاعَدَ: دور کیا میں نے اس کو، پس وہ دور ہو گیا۔ یہاں بَاعَدْتُہٗ بمعنی اَبْعَدْتُہٗ ہے۔

(۵) موافقتِ مجرد و اَفْعَلَ:۔ جیسے تَعَالٰی بمعنی عَلَا: بلند ہوا۔ تَيَامَنَ بمعنی اَيْمَنَ: یمن میں داخل ہوا۔

(۶) اِبتداء:۔ عام ہے کہ مجرد نہ آیا ہو۔ جیسے تَدَاخَلَ بمعنی تَدَاخَلَ یا مجرد کسی اور معنی میں آیا ہو۔ جیسے تَبَارَكَ: بابرکت ہوا، مجرد بَرَكَ بمعنی "اونٹ بیٹھا" مستعمل ہے۔

فائدہ:۔ جو لفظ باب مُفاعلہ میں متعدی بہ دو مفعول ہوگا، وہ باب تفاعل میں متعدی بیک مفعول ہو جائے گا۔ جیسے جَاذَبْتُ زَيْدًا ثَوْبًا: کھینچا میں نے زید سے کپڑے کو، تَجَاذَبْنَا ثَوْبًا: ہم نے ایک دوسرے کا کپڑا کھینچا۔ اور جو باب مُفاعلہ میں متعدی بیک مفعول ہوگا، وہ باب تفاعل میں لازم ہو جائے گا۔ جیسے قَاتَلْتُ زَيْدًا اور تَقَاتَلْتُ اَنَا وَزَيْدٌ۔

**خاصیتِ اِفْتِعَال:۔** اس باب کے چھے خاصے ہیں۔

(۱) اِتخاذ:۔ اس کی وہی چار صورتیں ہیں، جو باب تفعّل میں گزر چکی ہیں۔ ۱ جیسے اِحْتَجَرَ حجرہ بنایا۔ ۲ اِجْتَنَبَ جانب پکڑی۔ ۳ اِغْتَذَى الشَّاةَ غذا بنایا بکری کو۔ ۴ اِعْتَضَدَ عَضُدَ (بازو) میں لیا۔

(۲) تصرّف:۔ یعنی ماخذ فعل کو حاصل کرنے میں کوشش کرنا۔ جیسے اِكْتَسَبَ اس نے کسب میں کوشش کی۔

(۳) تخییر:۔ یعنی فاعل کا اپنے لیے ماخذ فعل کو حاصل کرنا۔ جیسے اِكْتَالَ الشَّعِيْرَ اس نے اپنے لیے جو کیل کیے یعنی ناپ لیے۔

(۴) مُطاوعتِ فَعَلَ۔ جیسے غَمَمْتُہٗ فَاغْتَمَّ۔

(۵) مُوافقتِ مجرد و اَفْعَلَ و تَفَعَّلَ و تَفَاعَلَ و اسْتَفْعَلَ۔ جیسے اِقْتَدَرَ بمعنی قَدَرَ: قادر ہوا۔ اِحْتَجَزَ بمعنے اَحْجَزَ، حجاز میں داخل ہوا۔ اِرْتَدٰى بمعنی تَرَدّٰى چادر اوڑھی۔ اِخْتَصَمَ زَيْدٌ وَعَمْرٌو بمعنی تَخَاصَمَ زَيْدٌ وَعَمْرٌو۔ اِئْتَجَرَ بمعنے اِسْتَأْجَرَ اُجرۃ طلب کی۔

(۶) ابتداء:۔ عام ہے کہ مجرد نہ آیا ہو۔ جیسے اِسْتَامَتِ الشَّاةُ: چارہ طلب کیا بکری نے۔ یا مجرد کسی اور معنی میں آیا ہو۔ جیسے اِسْتَلَمَ: پتھر کو بوسہ دیا، مجرد سَلِمَ بمعنی سلامۃ ہوا۔

**خاصیتِ اِسْتِفْعَال:۔** اس باب کے دس خاصے ہیں:۔

(۱) طلب:۔ یعنی ماخذ کو طلب کرنا، خواہ حقیقۃً ہو۔ جیسے اِسْتَطْعَمْتُہٗ طعام

---

[۱] فرق در مشارکۃ و تشارک یعنی مشرکۃ مُفاعلہ و تفاعل آنست کہ مشارکین در مفاعلہ یکے لفظاً فاعل بود، دوم مفعول، و در تفاعل ہر دو فاعل، دوم آنکہ در مفاعلہ مُشارک زائد از دو نبود، اگرچہ ہر یک یا ہر دو متعدد باشد بخلاف تفاعل کہ جوانب متعددہ دراں ممکن وہمہ لفظاً فاعل بود، گر در معنی ہر یک فاعل و مفعول بود نحو عشرۃ رجال تقاتلوا یعنی دہ مرد باہم قتال کردند در مفاعلہ اگرچہ ممکن است کہ ہر دو، یا یک جانبش دہ مرد باشند لیکن مشارکۃ... (باقی بر صفحۂ آئندہ)

(بقیہ حاشیہ سابقہ) یک جانب با دیگر باشد نہ در افراد یک جانب فیما بینہم مثلاً عشرۃ رجال قاتلوا عشرۃ رجال آخرین، پس مشارکۃ در افراد عشرۂ اولیٰ یا افراد عشرۂ ثانی مقصود است، اما شرکۃ افراد اولیٰ باہم دیگر مقصود نیست سوم آنکہ مفعولیکہ در مفاعلہ مشارک بود در تفاعل فاعل گردد نحو ضارب زید عمرًا و تضارب زید و عمرو، بخلاف مفعول غیر مشارک کہ بحال بر مفعولیۃ خود باقی ماند نحو تجاذبنا ثوبا، و در مفاعلہ گردید جاذبتہ الثوب چہارم آنکہ تفاعل برائے شرکۃ در صدور فعل بدون تعلق آں بدیگرے نیز بود بخلاف مفاعلہ، تا ایں معنی کہ نحو چنانکہ مصنف (صاحب فصول اکبری) گوید شرکۃ در صدور فقط بدون تعلق بدیگر کم است نحو ترافعا شیئاً

طلب کیا میں نے اُس سے، یا تقدیراً ہو۔ جیسے اِسْتَخْرَجْتُ الْوَتَدَ، خُروج طلب کیا میں نے کیل کا، اس میں کیل کو ہلا ہلا کر کھینچنا ماخذ (خُروج) کی طلب تقدیری ہے۔

(۲) لِیاقت:۔ یعنی کسی شئے کا ماخذ کے لائق ہونا۔ جیسے اِسْتَرْقَعَ الثَّوْبُ: رُقعہ لگنے کے لائق ہوا کپڑا۔

(۳) وِجدان:۔ یعنی کسی شئے کو ماخذ کے ساتھ موصوف پانا۔ جیسے اِسْتَکْرَمْتُہٗ: کرامت کے ساتھ موصوف پایا میں نے اُس کو۔

(۴) حُسبان:۔ یعنی کسی شئے کو ماخذ کے ساتھ موصوف گمان کرنا۔ جیسے اِسْتَحْسَنْتُہٗ: حُسن والا گمان کیا میں نے اُس کو۔

(۵) تَحَوُّل:۔ یعنی کسی شئے کا عین ماخذ یا مثل ماخذ کے ہونا، پھر تحوّل یا صوری ہوگا جیسے اِسْتَحْجَرَ الطِّیْنُ: عین پتھر ہوگیا گارا، یا مثل پتھر کے ہوگیا گارا۔ یا تحوّل معنوی ہوگا۔ جیسے اِسْتَنْوَقَ الْجَمَلُ: ناقہ ہوگیا اُونٹ یعنی صفت ضعف میں اُونٹ مثل ناقہ کے ہوگیا۔

(۶) اِتّخاذ:۔ یعنی ماخذ کو پکڑنا۔ جیسے اِسْتَوْطَنَ الْہِنْدَ: اُس نے وطن بنایا ہند کو۔

(۷) قَصر:۔ یعنی اختصار کے واسطے مرکب سے ایک کلمہ مشتق کرنا۔ جیسے اِسْتَرْجَعَ اُس نے اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پڑھا۔

(۸) مُطاوَعتِ اَفْعَلَ:۔ جیسے اَقَمْتُہٗ فَاسْتَقَامَ: قائم کیا میں نے اُس کو، پس وہ قائم ہوگیا۔

(۹) مُوافقتِ مجرد و اَفْعَلَ و فَعَّلَ و تَفَعَّلَ و اِفْتَعَلَ۔ جیسے اِسْتَقَرَّ بمعنے قَرَّ قرار والا ہوگیا۔ اِسْتَرْجَعَ بمعنی رَجَّعَ حلق میں آواز گھمائی۔ اِسْتَکْبَرَ بمعنے تَکَبَّرَ بڑائی کی۔ اِسْتَعْصَمَ بمعنی اِعْتَصَمَ پکڑ مارا۔

(۱۰) اِبتدا:۔ عام ہے کہ مجرد نہ آیا ہو۔ جیسے اِسْتَاْثَرَ عَلَی الْوِسَادَۃِ جھک گیا تکیہ پر، یا مجرد کسی اور معنی میں آیا ہو۔ جیسے اِسْتَعَانَ اُس نے عانہ (موئے زیر ناف) مونڈے، مجرد عَوْن بمعنی مدد مستعمل ہے۔

خاصیتِ اِنفعال:۔ اِس باب کے چھ خاصے ہیں۔

(۱) لُزوم:۔ جیسے صَرَفَ بمعنی پھیرا اور اِنْصَرَفَ بمعنی پھرا۔

(۲) عِلاج:۔ یعنی انفعال ایسے فعل متعدی کے مُطاوِع آتا ہے کہ جس کا تعلق ظاہری اعضا سے ہو، اور حواسِ ظاہرہ سے معلوم ہوسکے۔ جیسے کَسَرْتُہٗ فَانْکَسَرَ۔ اِسی لیے عَرَفْتُہٗ فَانْعَرَفَ کہنا درست نہیں، کیونکہ معرفۃ فعلِ جوارح نہیں بلکہ فعلِ قلب ہے۔

فائدہ:۔ یہ دونوں خاصے یعنی لُزوم و علاج باب اِنفعال کے لازمی خاصے ہیں دوسرے ابواب میں ان خاصوں کا استعمال مجازاً ہوگا۔

(۳) مُطاوعتِ مجرد و اَفْعَلَ:۔ جیسے کَسَرْتُہٗ فَانْکَسَرَ، اَغْلَقْتُ الْبَابَ فَانْغَلَقَ۔ لیکن مُطاوعتِ مجرد، بہ نسبت مُطاوعتِ اَفْعَلَ کے کثیر الاستعمال ہے۔

(۴) مُوافقتِ فَعِلَ و اَفْعَلَ:۔ جیسے اِنْبَلَجَ بمعنی بَلِجَ کُشادہ ابرو ہوا، اِنْحَجَزَ بمعنے اَحْجَزَ حجاز میں پہنچا۔

(۵) اِبتدا:۔ عام ہے کہ مجرد نہ آیا ہو، جیسے اِنْجَحَرَ بمعنی جحر (سوراخ) میں چلا گیا، یا مجرد کسی اور معنی میں آیا ہو۔ جیسے اِنْطَلَقَ چلا گیا۔ مجرد طلاقۃ بمعنی کُشادہ رُوئی مستعمل ہے۔

فائدہ:۔ جس فعل کا فاء کلمہ حروف یَرْمَلُوْنَ میں سے ہو، تو وہ فعل باب اِنفعال نہیں آئے گا۔ اگر ایسے فعل سے باب اِنفعال کے معنی مقصود ہوں، تو اس کو باب اِفتعال سے لاتے ہیں۔ جیسے رَفَعْتُہٗ فَارْتَفَعَ، نَقَلْتُہٗ فَانْتَقَلَ۔ لیکن اِنْمَحٰی (مٹ گیا) اور اِنْمَازَ (جُدا ہوا) شاذ ہیں۔

خاصیتِ اِفْعِیعال:۔ اِس باب کے پانچ خاصے ہیں:۔

(۱) لُزوم:۔ اِس باب کا یہ خاصہ غالب ہے اور تعدیہ قلیل ہے، جیسے اِحْلَوْلَیْتُہٗ شیریں گمان کیا میں نے اُس کو۔

(۲) مُبالغہ:۔ جیسے اِعْشَوْشَبَتِ الْاَرْضُ بہت گھاس والی ہوگئی زمین۔

(۳) صَیرورۃ:۔ جیسے مثالِ مذکور۔

(۴) مُطاوعتِ فَعَّلَ:۔ جیسے ثَنَّیْتُہٗ فَاثْنَوْنٰی میں نے اس کو لپیٹا پس وہ لپٹ گیا۔

(۵) مُوافقتِ اِسْتَفْعَلَ:۔ جیسے اِحْلَوْلَیْتُہٗ بمعنی اِسْتَحْلَیْتُہٗ (یہ خاصہ نادر ہے)۔

خاصیتِ اِفْعِلال و اِفْعِیلال:۔ اِن دونوں بابوں کے چار خاصے ہیں:۔

(۱) لُزوم (۲) مُبالغہ (۳) لون (۴) عیب۔ جیسے اِحْمَرَّ و اِحْمَارَّ – بہت سُرخ ہوا۔ اور اِحْوَلَّ و اِحْوَالَّ بہت بھینگا ہوا۔

خاصیتِ اِفْعِوّال:۔ اِس باب کا خاصہ ہے بِنائے مُقتضب (کٹی ہوئی بناء) یعنی جس کی بناء ثلاثی مجرد سے بعینہٖ یا تماثل منقول نہ ہو، بلکہ از سرِ نو اس باب پر وضع کی گئی ہو۔ نیز الحاق اور حرفِ زائد مفید للمعنی سے بھی خالی ہو۔ جیسے اِجْلَوَّذَ گھوڑا خوب دوڑا۔ مجرد اس سے مستعمل نہیں۔

فائدہ:۔ اِقتضاب اور ابتدا میں دو وجہ سے فرق ہے، اوّل یہ کہ اقتضاب میں ثلاثی مجرد کا نہ آنا ضروری ہے اور ابتدا میں عموم ہے، یعنی عام ہے کہ اس کا مجرد آتا ہو یا نہ آتا ہو۔ دُوم یہ کہ اقتضاب میں حرفِ الحاق اور حرفِ زائد مفید للمعنی سے خالی ہونا شرط ہے، لیکن ابتدا میں شرط نہیں۔

خاصیتِ فَعْلَلَہ:۔ اِس باب کے بہت خاصے ہیں جن میں سے چند یہ ہیں:۔

(۱) قَصر:۔ جیسے بَسْمَلَ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھا۔

(۲) اِلباسِ ماخذ:۔ جیسے بَرْقَعْتُہٗ بُرقع پہنایا میں نے اس کو۔

(۳) مُطاوعتِ خود:۔ جیسے غَطْرَشَ اللَّیْلُ بَصَرَہٗ فَتَغَطْرَشَ پوشیدہ کیا رات نے اس کی بصر کو، پس وہ پوشیدہ ہوگئی۔ یہ باب اکثر صحیح اور مضاعف سے آتا ہے، اور مہموز و معتل سے کم۔

**خاصیتِ تَفَعْلُل:**۔ اس باب کے دو خاصے ہیں:۔
(۱) مُطاوعتِ فَعْلَلَ:۔ جیسے دَحْرَجْتُهٗ فَتَدَحْرَجَ لڑھکایا میں نے اس کو پس وہ لڑھک گیا۔
(۲) اِقْتِضاب:۔ جیسے تَبَخْتَرَ ناز ونخرے سے چلا۔

**خاصیتِ اِفْعِنْلَال:**۔ اس باب کے دو خاصے ہیں:۔
(۱) لزوم (۲) مُطاوعتِ فَعْلَلَ:۔ (ولمزید المبالغۃ) جیسے ثَعْجَرْتُهٗ فَاثْعَنْجَرَ خون گرایا میں نے اس کا، پس وہ خوب خون ریختہ ہوگیا۔

**خاصیتِ اِفْعِلَّال:**۔ یہ باب بھی لازم اور مُطاوعِ فَعْلَلَ آتا ہے۔ جیسے طَمْأَنْتُهٗ فَاطْمَأَنَّ: اطمینان دلایا میں نے اس کو، پس وہ مطمئن ہوگیا۔ اور کبھی مُقتضب بھی آتا ہے۔ جیسے اِکْفَهَرَّ النَّجْمُ روشن ہوگیا ستارہ۔

**فائدہ:**۔ ابوابِ مُلحقات۔ معانی، اور خواص میں شل ملحق بہا کے ہوتے ہیں، مگر اکثر مُلحقات میں قدرے مُبالغہ ہوتا ہے۔

# اہم مصادر برائے تصریفاتِ صغیرہ وکبیرہ ضروریّہ

(۱) اَلْاَكْلُ (ن) (۲) اَلسُّؤَالُ (ف) (۳) اَلْقِرَاءَةُ (ف) (۴) اَلْوَعْدُ (ض)

(۵) اَلْيُسْرُ (ض) (۶) اَلْقَوْلُ (ن) (۷) اَلْخَوْفُ (س) (۸) اَلْبَيْعُ (ض)

(۹) اَلدُّعَاءُ (ن) (۱۰) اَلرِّضْوَانُ (س) (۱۱) اَلرَّمْيُ (ض) (۱۲) اَلْخَشْيَةُ (س)

(۱۳) اَلْوِقَايَةُ (ض) (۱۴) اَلْوَجْيُ (س) (۱۵) اَلرَّيُّ (س) (۱۶) اَلذَّبُّ (ن)

(۱۷) اَلْفِرَارُ (ض) (۱۸) اَلْمَسُّ (س) (۱۹) اَلْمَضْمَضَةُ (۲۰) اَلتَّسَلْسُلُ

(۲۱) اَلْاِتْيَانُ (ض) (۲۲) اَلرُّؤْيَةُ (ف) (۲۳) اَلْاِرَاءَةُ

(۲۴) اَلْمَجِيْئُ (ض) (۲۵) اَلْمَشِيْئَةُ (س)

**تمّت بالخير**

كتبه الحافظ محمد أيوب الدهلوي ثم الملتاني في غرة محرم الحرام ١٣٦٣هـ